نیکیوں
کا چور
حسد کے موضوع پر لکھی گئی ایک موثر تالیف
علامہ محمد اکمل عطا قادری عطاری
مکتبہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ مزنگ لاہور

# پیش لفظ

**طویل** عرصہ قبل ادارے کی جانب سے '**باطنی گناہ اوران کا علاج**' نامی کتاب کا تعارف پیش کیا گیا تھا اور ساتھ ہی اس ادارے کا اظہار بھی تھا کہ بہت جلد اسے منظر عام پر لانے کی کوشش کی جائے گی۔ لیکن علامہ محمد اکمل عطا قادری عطاری مدظلہ العالی کی شدید مصروفیت کے باعث اس ارادے کی تکمیل مقررہ وقت پر نہ ہوسکی۔ جس کیلئے ادارہ انتظار کی زحمت اُٹھانے والے مسلمان بھائیوں اور بہنوں سے بہت زیادہ معذرت خواہ ہے۔

**اسی** کتاب کا ایک مضمون حسد کے بارے میں کافی عرصہ پہلے لکھا جا چکا تھا۔ مکمل کتاب آنے میں دیر کے پیش نظر مناسب محسوس ہوا کہ کم از کم اس حصے کو تو سپرد قارئین کر ہی دیا جائے لہٰذا نظر ثانی کے بعد حسد کا یہ جامع مضمون بنام '**نیکیوں کا چور**' آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اُمید ہے کہ علامہ محمد اکمل عطا قادری عطاری مدظلہ العالی کی سابقہ تالیفات کی طرح اسے بھی شرف قبولیت حاصل ہوگا۔

**اللہ تعالیٰ** باقی کتاب بھی جلد از جلد تحریری شکل میں لانے کی توفیق عطا فرمائے اور اس تحریر کو حسد و کینہ جیسے موذی امراض سے نجات دلوانے میں معاون و مددگار بنائے۔ آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

خادم مکتبہ اعلیٰ حضرت (قدس سرہ العزیز)

محمد اجمل عطاری

۵ ذوالحجہ ۱۴۲۱ھ بمطابق ۲۸ فروری ۲۰۰۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

صلی اللہ علی النبی الامی و آلہ صلی اللہ علیہ وسلم صلوٰۃً وّ سلاماً علیک یا سیّدی یا رسول اللہ

**باطنی** گناہوں میں سے حسد ایک خطرناک ترین گناہ ہے۔ فی زمانہ یقیناً لاکھوں میں سے چند ایک مسلمان ہی ایسے ملیں کہ جو اس موذی مرض سے اللہ تعالیٰ کی خصوصی کرم نوازی کے باعث گرفتار نہ ہوں، ورنہ ہمارے مسلمانوں کی اکثریت علمِ دین سے دُوری، نیک صحبت سے محرومی اور فکرِ آخرت سے بے خوفی کی بناء پر اس گناہِ عظیم میں مبتلاء ہونے اور علاج سے غافل رہنے کے باعث اپنے ایمان کو داؤ پر لگائے بیٹھی ہے جیسا کہ عنقریب معلوم ہوگا۔ (اِن شاءاللہ تعالیٰ)

## زمین پر سب سے پہلا گناہ

**یہی** وہ خطرناک گناہ ہے کہ جس کے باعث روئے زمین پر پہلا قتل کیا گیا۔ جس کا قصہ مختصر یہ ہے کہ بی بی حوا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ہر حمل سے جڑواں بچے پیدا ہوتے تھے، جن میں سے ایک لڑکا اور دوسری لڑکی ہوتی۔ ان کی شادی کی یہ صورت ہوتی کہ پہلے حمل کے لڑکے کا دوسرے حمل کی لڑکی اور دوسرے حمل کے لڑکے کا پہلے حمل کی لڑکی سے نکاح ہوتا۔ آپ کے ایک حمل سے 'قابیل و اقلیما' اور دوسرے سے 'ہابیل و لیوذا' پیدا ہوئے۔ دوستور کے مطابق قابیل کا نکاح لیوذا سے ہونا چاہئے تھا لیکن چونکہ اقلیما بہت خوبصورت تھی چنانچہ وہ اس سے شادی کرنے کا خواہش مند ہوا۔ حضرت آدم علیہ السلام نے اسے سمجھایا کہ یہ چونکہ تیرے ساتھ پیدا ہوئی ہے لہٰذا تیری بہن ہے تیرا نکاح اس کیساتھ حلال نہیں۔ کہنے لگا یہ آپ کی رائے ہے، اللہ تعالیٰ نے تو یہ حکم نہیں دیا؟ آدم علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ اچھا تم دونوں اپنی اپنی قربانیاں لاؤ جس کی قربانی مقبول ہوگئی وہ اقلیما کا حقدار ہوگا۔ قابیل نے گندم کا ایک ڈھیر اور ہابیل نے ایک بکری پیش کی' آسمانی آگ نے بکری کو لے لیا اور گندم چھوڑ گئی۔ (اس زمانے میں آسمانی آگ کا جانور کو کھالینا قربانی کے مقبول ہونے کی علامت تھی) اس بناء پر قابیل کے دل میں شدید بغض وحسد پیدا ہوگیا۔ جب آدم علیہ السلام حج کیلئے تشریف لے گئے تو قابیل نے ہابیل سے کہا کہ میں تجھے قتل کردوں گا۔ اس نے پوچھا کیوں؟ کہنے لگا اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے تیری قربانی قبول اور میری ردّ فرمادی ہے اور تو نے میری حسین وجمیل بہن سے نکاح کا اِرادہ کیا ہے جبکہ مجھے تیری حقیر و بدصورت بہن سے شادی کرنے پڑے گی۔ یقیناً لوگ یہی کہیں گے تو مجھ سے بہتر ہے اور پھر تیری اولاد میری اولاد پر فخر کرے گی۔ ہابیل نے اسے ہر طرح اس فعل قبیح سے باز رکھنے کی کوشش کی مگر وہ نہ مانا اور آخرِ کار اسے قتل کردیا۔ قتل کرنے کے بعد اسے بہت پچھتاوا ہوا لیکن اب موقع ہاتھ سے نکل چکا تھا۔ (تفسیر خزائن العرفان و خازن و صاوی)

**درۃ الناصحین** میں ہے کہ قتل کرنے کے بعد یہ یمن کی جانب بھاگ گیا۔ وہاں شیطان اس کے سامنے ظاہر ہوا اور کہا کہ ہابیل کی قربانی آگ نے اس لئے کھائی تھی کہ وہ اس کی پوجا کیا کرتا تھا تُو بھی اسی کی طرح کر۔ اس کے بہکائے میں آکر قابیل نے بھی آگ کی عبادت شروع کردی۔ یہی وہ پہلا شخص ہے کہ جس نے آلاتِ لہو بنائے اور شراب پینے، زِنا اور بتوں کی پوجا جیسے گناہوں میں مشغول ہوا حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے اسے طوفانِ نوح (علیہ السلام) میں غرق کردیا۔

یہ پورا واقعہ پارہ ۶ سورۂ مائدہ: ۲۷-۳۱ میں موجود ہے۔ اس واقعے کے تحت تفسیر خزائن العرفان میں ہے کہ اس خبر کو سنانے سے مقصد یہ ہے کہ حسد کی برائی معلوم ہو اور سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے حسد کرنے والوں کو اس سے سبق حاصل کرنے کا موقع ملے۔

**مذکورہ بالا** تفسیر سے جب یہ معلوم ہوگیا کہ درج شدہ عبرت ناک قصے سے مقصود 'حصولِ عبرت اور معرفتِ برائی حسد' ہے۔ تو اب ہمیں اللہ تعالیٰ سے توفیق طلب کرتے ہوئے حسد کی برائی کو سمجھنے، خود کو حسد سے بچانے یا اگر خدانخواستہ اس لعنت میں گرفتار ہیں تو اپنے سے دُور کرنے کی بھرپور کوشش کرنی چاہئے۔

حسد سے کامل نفرت و دوری اسی صورت میں ممکن ہے کہ جب ہم خوب سنجیدگی کے ساتھ اس کی تعریف، آفات، اسباب، علامات اور علاج کا علم حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ اس سے بچنے یا خود سے دور کرنے کی عملی کوشش کی سعادت بھی حاصل کرتے رہیں۔ چنانچہ سب سے پہلے حسد کی تعریف پیشِ خدمت ہے۔

## حسد کی تعریف

الحسد ان تتمنی زوال نعمة المحسود الیک (لسان العرب، ج۳ ص۱۶۶)

حسد یہ ہے کہ تو تمنا کرے کہ محسود کی نعمت اس سے زائل ہو کر تجھے مل جائے۔

مدینہ...... یاد رکھئے کہ حسد کرنے والے کو **حاسد** اور جس سے حسد کیا جائے اسے **محسود** کہتے ہیں۔

**اب** مندرجہ بالا تعریف کی آسان وضاحت اس طرح ہے کہ کسی مسلمان بھائی کے پاس للہ تعالیٰ کی کوئی نعمت دیکھ کر تمنا کرنا کہ یہ نعمت اس سے چھن کر مجھے مل جائے حسد کہلاتا ہے۔ اگر آپ تھوڑا سا غور کریں تو معلوم ہوگا کہ حسد کیلئے دو چیزیں ضروری ہیں:۔

(۱) اپنے مسلمان بھائی سے نعمت کے زوال کی تمنا۔ (۲) اپنے لئے اس کے حصول کا ارادہ۔

مثالیں...... کسی کی عزت و شہرت سے نفرت محسوس کرتے ہوئے ارادہ کرنا کہ یہ کسی طرح لوگوں میں ذلیل و خوار ہوجائے اور جو مقامِ عزت اسے حاصل ہے وہ مجھے مل جائے یا کسی کثیر المال شخص کو دیکھ کر تمنا کرنا کہ کاش اس کا مال چوری ہوجائے، اسے ڈاکو لوٹ لیں، یہ کوڑی کوڑی کو محتاج ہوجائے اور اس کے برعکس اتنی ہی کثیر دولت اور اس سے حاصل ہونے والے فائدے مجھے حاصل ہوجائیں وغیرہ وغیرہ۔

حسد کی مزید معرفت کیلئے بُغض و رشک و غیرت کی تعریف اور ان سب کے درمیان فرق کا جاننا بھی بہت ضروری و مفید رہے گا۔ چنانچہ ضمناً ان کی تعریفات اور باہم فرق بھی ملاحظہ فرمائیے۔

## بغض و کینہ کی تعریف

اپنے کسی مسلمان بھائی کے پاس کوئی نعمت دیکھ کر یہ تمنا کرنا کہ کاش اس سے یہ نعمت چھن جائے۔

نوٹ......اس میں نعمت کے اپنی ذات کیلئے حصول کا ارادہ موجود نہیں ہوتا۔

مثال ......کسی مسلمان بھائی کے مال و دولت، حسن و جمال، اچھے اخلاق اور دیگر قدرتی صلاحیتوں کو دیکھ کر یوں تمنا کرنا کہ جیسے میں ان نعمتوں سے محروم ہوں اللہ کرے اسی طرح یہ بھی محروم ہو جائے۔

## رشک کی تعریف

کسی مسلمان بھائی کی نعمت کو دیکھ کر یوں خواہش کرنا کہ کاش ایسی ہی نعمت مجھے بھی حاصل ہو جائے۔ (اس میں سامنے والے سے نعمت کے زوال کا ناپاک ارادہ شامل حال نہیں ہوتا)۔

مثال ......کسی کے پاس مال و دولت کی فراوانی اور جائز آسائش زندگی دیکھ کر یوں تمنا کی کہ کاش ایسی ہی آسائشیں مجھے بھی حاصل ہو جائیں۔

## غیرت کی تعریف

اپنے مسلمان بھائی کے پاس کسی نعمت کو دیکھ کر کسی اچھی اور حسن نیت کے ساتھ اس کے زوال کی آرزو کرنا۔

نوٹ......اس میں بھی اپنی ذات کیلئے نعمت کے حصول کی تمنا ضروری نہیں۔

مثال......کسی مسلمان کے اپنی قوت وطاقت کی نعمت کو کسی غلط کام مثلاً غریبوں پر ظلم وغیرہ میں استعمال کرتا دیکھ کر یوں تمنا کرنا کہ کاش اللہ تعالیٰ اس سے یہ نعمت چھین لے تاکہ غریب اس کے ظلم وتشدد سے نجات پا جائیں اور یہ خود مسلمان بھی گناہوں سے محفوظ ہو جائے۔

## ان سب میں باہم فرق

**مندرجہ بالا** تعریفات سے ان کے درمیان نمایاں طور پر فرق معلوم ہوگیا کہ

۱ ......حسد میں نعمت کے زوال اور اپنے لئے اس کے حصول کی تمنا دونوں چیزیں موجود ہوتی ہیں۔

۲ ......بغض وکینہ میں فقط پہلی چیز موجود ہوتی ہے۔

۳ ......رشک میں فقط دوسری چیز پائی جاتی ہے۔

٤ ......غیرت میں فقط پہلی ہی شے ہوتی ہے لیکن کسی اچھی نیت کے ساتھ۔

## ان کے احکام

حسد وکینہ حرام اور توبہ نہ کرنے کی صورت میں دخولِ جہنم کا سبب ہیں۔ جب کہ رشک وغیرت جائز ہیں اور بعض صورتوں میں باعثِ ثواب بھی۔

## حسد و کینہ کے حرام و قابلِ مذمت ہونے کی وجوہات

پہلی وجہ...... **حاسد** اللہ عزَّ وجل کی تقسیم پر ناراض رہتا ہے اور اپنی ذات وخواہش کی خاطر چاہتا ہے کہ اس تقسیم میں تبدیلی واقع ہوجائے، چاہے اللہ تعالیٰ اس تبدیلیٔ تقسیم سے راضی ہو یا نہ ہو۔

☆ حضرت زکریا علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا، حاسد میری نعمت کا دشمن ہے کہ میرے دوست (یعنی محسود) پر غصہ کرتا ہے اور جو کچھ میں نے لوگوں کے حق میں مقرر کردیا ہے اس پر راضی نہیں ہوتا۔ (احیاءالعلوم)

کسی عارف کا قول ہے کہ پانچ وجوہات سے حاسد اپنے رب (عزَّ وجل) کے ساتھ مقابلہ کرتا ہے:۔

۱ ...... ہر اس نعمت پر غصہ ہوتا ہے جو کسی دوسرے کو ملتی ہے۔

۲ ......وہ تقسیمِ الٰہی (عزَّ وجل) پر ناراض ہوتا ہے یعنی اپنے ربّ (عزَّ وجل) سے کہتا ہے کہ ایسی تقسیم کیوں کی؟

۳ ......وہ فضلِ الٰہی (عزَّ وجل) پر بخیلی کرتا ہے۔

٤ ......وہ اللہ عزَّ وجل کے دوست (یعنی محسود) کو رُسوا کرنا چاہتا ہے اور چاہتا ہے کہ یہ نعمت اس سے چھن جائے۔

۵ ......وہ اپنے دوست یعنی ابلیس لعنتی کی مدد کرتا ہے۔

دوسری وجہ......اُمت کے اعمال انبیاء علیہم السلام کی بارگاہ میں پیش کئے جاتے ہیں، وہ اچھے اعمال سے خوش اور بُرے اعمال کی بناء پر رنجیدہ ہوتے ہیں۔ جیسا کہ رحمتِ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمانِ عالیشان ہے کہ ہر پیر اور جمعرات کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اعمال پیش ہوتے ہیں اور انبیاء علیہم السلام اور والدین کے سامنے ہر جمعہ کو، وہ نیکوں سے خوش ہوتے ہیں اور ان کے چہروں کی چمک اور روشنی بڑھ جاتی ہے تو اللہ عزّ وجل سے ڈرو اور اپنے مُردوں کو اپنے گناہوں سے رنج نہ پہنچاؤ۔ (کنز العمال)

**مندرجہ بالا** حدیثِ پاک سے یہ نتیجہ بخوبی مرتب کیا جاسکتا ہے کہ جب حاسد کا عمل بد رحمۃ اللعلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں پیش کیا جائے گا تو آپ کی قلبی رنجیدگی کا سبب بنے گا اور ہر وہ عمل جو محبوبِ کبریا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیلئے باعثِ تکلیف ہو یقیناً لائق مذمت وقابل نفرت ہے۔

تیسری وجہ......اس میں اللہ عزّ وجل اور اس کے حبیبِ کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حکم کی نافرمانی ہے (جیسا کہ عنقریب معلوم ہوگا)۔

چوتھی وجہ...... یقیناً محسود سے نعمت کا زوال اسے اور اس سے محبت رکھنے والوں کو رنجیدہ وملول کردے گا اور بدقسمتی سے حاسد محسود سے اس کی نعمت کا زوال ہی چاہتا ہے تو گویا کہ یہ محسود اور دیگر مسلمانوں کے رنج وغم کا متمنی ہے اور بلاشک وشبہ اپنے مسلمان بھائیوں کے مصیبت وتکلیف میں مبتلاء ہونے کی تمنا کرنا بھی حرام ہے۔

پانچویں وجہ......جس فعل قبیح کے نتیجے میں اللہ تعالیٰ کی ناراضگی، اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی قلبی رنجیدگی، ان کے حکم کی نافرمانی اور اپنے مسلمان بھائی کی فکر و پریشانی کا ظہور ہو، وہ شیطان رجیم کیلئے بے حد خوشی ومسرت کا سبب بنتا ہے اور شیطان کی خوشی کا باعث بننے والا عمل بلاریب ناجائز وقابل گرفت ہے۔

چھٹی وجہ......حاسد اس گناہ کی نحوست کے باعث دیگر بیشمار کبیرہ گناہوں مثلاً غیبت، چغلی، جھوٹ، مسلمان بھائی کی پریشانی پر خوشی اور اس کی مسرت پر غم محسوس کرنا، الزام تراشی، ناانصافی اور دیگر طریقوں سے نقصان پہنچانے کی کوشش میں مشغول ہونا وغیرہ میں ملوث ہوجاتا ہے۔ (اس کی مزید تفصیل ووضاحت عنقریب علامات کے عنوان کے تحت آئے گی، اِن شاءَ اللہ تعالیٰ) اور جو فعلِ بد اتنے بڑے بڑے گناہوں کا سبب بن رہا ہو یقیناً دنیا وآخرت میں باعثِ ہلاکت ہے۔

**ماقبل** تفصیل سے حسد کی مذمت وبرائی بخوبی سمجھ میں آچکی ہوگی اور یہ قانونِ قدرت ہے کہ جو بھی عمل اپنے اندر فتنہ وفساد اور بربادئ آخرت کا سامان جمع رکھتا ہو اس کی ممانعت فرمادی جاتی ہے۔ لہٰذا قرآن وحدیث میں بھی بے شمار مقامات پر اس موذی گناہ کی ممانعت ذِکر فرمائی گئی ہے۔ درج ذیل مقامات کو بغور ملاحظہ فرمائیے۔

## قرآن و حدیث میں حسد و کینہ کی ممانعت

☆......اللہ عزوجل کا فرمانِ عالیشان ہے:

ولا تتمنوا ما فضل اللہ بہٖ بعضکم علی بعض ط

اور اس کی آرزو نہ کرو جس سے اللہ نے تم میں (سے) ایک کو دوسرے پر بڑائی دی۔

اس آیتِ پاک کے تحت تفسیر خزائن العرفان میں ہے، (یہ آرزو کرنا) خواہ دنیا کی جہت (یعنی جانب) سے ہو یا دین کی (دونوں طرح منع ہے) تا کہ آپس میں بغض وحسد پیدا نہ ہو۔ حسد نہایت بری صفت ہے۔ حسد والا دوسرے کو اچھے حال میں دیکھتا ہے تو اپنے لئے اس کی خواہش رکھتا ہے اور ساتھ میں یہ بھی چاہتا ہے کہ اس کا بھائی اس نعمت سے محروم ہو جائے یہ ممنوع ہے۔ بندے کو چاہئے کہ اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر راضی رہے، اس نے جس بندے کو جو فضیلت دی' خواہ دولت وغنا کی یا دِینی مناصب و مدارج کی یہ اس کی حکمت ہے۔

☆......حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، تم بدگمانی سے بچو کیونکہ بدگمانی سب سے زیادہ جھوٹی بات ہے اور دوسروں کے عیب تلاش مت کرو اور نہ کسی کی جاسوسی کرو، نہ کسی سے حسد کرو اور نہ کسی سے بغض وکینہ رکھو اور اے اللہ عزوجل کے بندو! بھائیوں کی طرح ہو جاؤ۔ (بخاری ومسلم)

☆......حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، نہ قطع تعلق کرو، نہ ایک دوسرے سے پیٹھ پھیرو، نہ ایک دوسرے سے بغض وعداوت رکھو اور نہ آپس میں حسد کرو۔ اے اللہ عزوجل کے بندو! آپس میں بھائی بھائی بن جاؤ۔ (ترمذی)

☆......حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، حسد وچغلی وکہانت نہ مجھ سے ہیں اور نہ میں ان سے ہوں۔ (طبرانی)

حسد وکینہ کی تعریفات، ان کے احکام اور قرآن وحدیث میں ان کی ممانعت کے ذکر کے بعد اس گناہِ عظیم میں پوشیدہ آفات کے بارے میں جاننا بھی بے حد ضروری ہے تا کہ معلوم ہو کہ بظاہر معمولی اور نا قابل توجہ سمجھا جانے والا یہ گناہ کس قدر تباہی کا باعث بنتا ہے۔ چنانچہ اب حسد وکینہ کی تباہ کاریاں پیشِ خدمت ہیں۔

# حسد و کینہ کی تباہ کاریاں

## نیک اعمال تباہ و برباد

☆ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، حسد سے دُور رہو کیونکہ حسد نیکیوں کو اس طرح کھا جاتا ہے جیسے آگ لکڑی کو کھا جاتی ہے۔ (ابوداوٗد)

☆ ایک طویل حدیثِ پاک میں ہے کہ سرکارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ فرشتے ایک شخص کے اعمال کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں لے کر جاتے ہیں۔ یہ اعمال سورج کی طرف روشن اور اس دُلہن کی طرح آراستہ ہوتے ہیں کہ جو سج دھج کر شوہر کے گھر جاتی ہے۔ ان میں حج وعمرہ وجہاد وغیرہ سب کچھ شامل ہوتا ہے۔ جب یہ پانچویں آسمان تک پہنچتے ہیں تو اس آسمان کا دربان فرشتہ کہتا ہے کہ ان اعمال کو عمل کرنے والے کے منہ پر دے مارو، اس لئے کہ یہ شخص بندوں کی ان چیزوں پر حسد کیا کرتا تھا جو اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے فضل سے دی ہیں، یہ آدمی اللہ عزوجل کی پسندیدہ تقسیم پر ناراض ہے اور میرے ربّ نے مجھے حکم دیا ہے کہ حاسدوں کے عمل کو یہاں سے اوپر نہ جانے دوں۔ (منہاج العابدین)

## ایمان میں بگاڑ

☆ حضرت معاویہ بن حیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمانِ عالیشان ہے کہ حسد ایمان کو اس طرح بگاڑ دیتا ہے جیسا ایلوا شہد کو بگاڑ دیتا ہے۔ (مسند الفردوس)

مدینہ...... گھیکوار ایک قسم کا پودا ہے جس کے پتے لمبے ہوتے ہیں اور ان سے لیس دار مادہ نکلتا ہے، اس پودے کے گودے کا خشک کیا ہوا رس 'ایلوا' کہلاتا ہے چونکہ یہ بہت کڑوا ہوتا ہے لہٰذا شہد میں مل کر اس کے ذائقے کو بھی خراب کر دیتا ہے۔

## حکایت

حضرت فضیل بن عیاض رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ اپنے ایک شاگرد کے پاس پہنچے جو مرنے کے قریب تھا۔ آپ اس کے سرہانے بیٹھ گئے اور سورۂ یٰسین تلاوت فرمانے لگے۔ شاگرد نے کہا کہ اسے پڑھنا بند کر دیں۔ آپ نے تلاوت موقوف فرما کر اسے کلمہ طیبہ کی تلقین کی۔ اس نے جواباً کہا کہ میں یہ کلمہ بالکل نہیں کہوں گا، میں اس سے سخت بیزار ہوں۔ ان الفاظ کے ساتھ ہی اس کا دم نکل گیا۔ آپ کو اپنے شاگرد کے برے خاتمے کا سخت افسوس ہوا۔ [1] آپ نے سخت رنجیدگی کے باعث اپنے آپ کو گھر میں مقید کر لیا اور تقریباً چالیس دن اسکے برے خاتمے پر روتے رہے، چالیس دن بعد خواب میں دیکھا کہ اسی شاگرد کو فرشتے جہنم میں گھسیٹ رہے ہیں۔ آپ نے دریافت فرمایا کہ کس سبب سے اللہ تعالیٰ نے تجھ سے دولتِ ایمان چھین لی حالانکہ تو میرے صاحبِ علم اور لائق ترین شاگردوں میں سے تھا۔ اس نے جواب دیا کہ تین عیوب کی وجہ سے۔ ایک تو مجھ میں **چغل خوری** کا عیب تھا کہ میں اپنے ساتھیوں کو کچھ بتاتا تھا اور آپ کو اس کے برخلاف (تاکہ فتنہ پیدا ہو)۔ دوسرا عیب یہ تھا کہ میں اپنے ساتھیوں سے حسد کیا کرتا تھا اور تیسرا عیب یہ تھا کہ مجھے ایک بیماری تھی، میں نے حکیم سے اس بیماری کا علاج پوچھا تو اس نے مشورہ دیا کہ یہ بیماری تیرا پیچھا صرف اسی وقت چھوڑے گی کہ جب تو سال میں کم از کم ایک مرتبہ ایک گلاس شراب پی لیا کرے تو میں اس کے مشورے پر ہر سال ایک گلاس شراب پی لیا کرتا تھا۔ (منہاج العابدین)

---

[1] ویسے تو عین جان نکلتے ہوئے کلمہ کفر زبان سے نکل جانے کے باعث اس شخص کے کافر ہونے کا حکم نہیں دیا جاتا۔ جیسا کہ درمختار میں ہے کہ مرتے وقت کسی کی زبان سے کلمہ کفر نکلا تو کفر کا حکم نہ دیا جائے گا کہ ممکن ہے کہ موت کی سختی میں عقل جاتی رہی ہو اور بے ہوشی میں یہ کلمہ نکل گیا ہو لیکن چونکہ اس میں یہ احتمال بھی موجود ہے نیز آخری وقت میں کلماتِ خیر کا جاری نہ ہونا بھی برا اور غیر مناسب ہے چنانچہ آپ پریشان و فکرمند ہو گئے۔

## جھنم میں داخلہ

☆ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، بروزِ قیامت چھ قسم کے افراد چھ باتوں کی وجہ سے بغیر حساب و کتاب جہنم میں جائیں گے۔ عرض کی گئی کہ یارسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم)! وہ کون لوگ ہیں؟ ارشاد فرمایا، عرب عصبیت (یعنی گروہ بندی) کے باعث، حاکم ظلم کی وجہ سے، چودھری لوگ تکبر کی بناء پر، تاجر لوگ خیانت کے بدلے میں، دیہات والے جہالت کے سبب اور علماء حسد کے ذریعے۔

حاشیہ...... معلوم ہوا کہ صرف علمِ دین کا حصول ہی نجاتِ آخرت کیلئے کافی نہیں بلکہ گناہوں سے پرہیز و کنارہ کشی بھی لازم و ضروری ہے۔ (کنز العمال)

## زندگی کا خاتمہ

☆ بعض اوقات حسد زندگی کے اختتام کا سبب بھی بن جاتا ہے جیسا کہ درج ذیل حکایت سے ظاہر ہے۔

حکایت...... حضرت بکر بن عبداللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص ایک بادشاہ کا مقرب تھا۔ وہ روزانہ بادشاہ کے روبرو کھڑے ہوکر بطورِ نصیحت کہا کرتا تھا کہ احسان کرنے والے کے احسان کا بدلہ دو، برے شخص سے برائی سے پیش نہ آؤ کیونکہ برے انسان کیلئے تو اس کی برائی ہی کافی ہے۔ بادشاہ اس کی بہترین نصیحتوں کی وجہ سے اسے بہت محبوب رکھتا تھا۔ ایک دوسرے درباری کو اس سے حسد ہوگیا۔ چنانچہ ایک دن اس کی عزت کے خاتمے کیلئے بادشاہ سے جھوٹ بولتے ہوئے کہنے لگا کہ یہ شخص آپ کے بارے میں لوگوں سے کہتا پھرتا ہے کہ بادشاہ کے منہ سے بہت سخت بدبو آتی ہے۔ بادشاہ نے پوچھا کہ تیرے پاس اس کی کیا دلیل ہے؟ اس نے عرض کی کہ کل اسے اپنے قریب بلا کر دیکھئے یہ اپنی ناک پر ہاتھ رکھ لے گا۔ دوسری طرف اگلے روز حاسد اس مقرب کو اپنے گھر لے گیا اور اسے خوب لہسن والا سالن کھلا دیا۔ یہ مقرب کھانے سے فارغ ہوکر حسبِ معمول دربار پہنچا اور بادشاہ کے روبرو نصیحت بیان کی۔ بادشاہ نے اسے اپنے قریب بلایا، اس نے اس خیال سے کہ میرے منہ کی لہسن کی بدبو بادشاہ تک نہ پہنچے، اپنے منہ پر ہاتھ رکھ لیا۔ بادشاہ کو اس حرکت کے باعث یقین ہوگیا کہ دوسرا درباری دُرست کہہ رہا تھا۔ بادشاہ نے اپنے ہاتھ سے ایک عامل کو خط لکھا کہ اس خط کے لانے والے کی فوراً گردن اُڑا دو اور اس کی لاش میں بھس بھر کر ہمارے پاس روانہ کرو۔ بادشاہ کی یہ عادت تھی کہ جب کسی کو انعام و اکرام دینا مقصود ہوتا تو خود اپنے ہاتھ سے خط لکھتا، اس کے علاوہ کوئی بھی حکم اپنے ہاتھ سے نہ لکھتا تھا۔ لیکن اس مرتبہ اس نے خلافِ معمول اپنے ہاتھ سے سزا کا حکم لکھ دیا۔ جب مقرب خط لے کر محل سے باہر نکلا تو حاسد نے اس سے پوچھا کہ یہ تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟ اس نے جواب دیا کہ بادشاہ نے اپنے ہاتھ سے فلاں عامل کے ہاتھ خط لکھا تھا، یہ وہی ہے۔ حاسد نے خط لکھنے کے سابقہ طریقے پر قیاس کرتے ہوئے لالچ میں

آ کر کہا کہ یہ خط مجھے دے دو۔ مقرب نے اعلیٰ ظرفی کا مظاہرہ کرتے ہوئے خط اس کے حوالے کردیا۔ حاسد فوراً عامل کے پاس پہنچا اور انعام واکرام طلب کیا۔ عامل نے کہا کہ اس میں تو خط لانے والے کے قتل کرنے کا حکم درج ہے۔ اب تو حاسد کے اوسان خطا ہوگئے، بڑی عاجزی سے بولا کہ یقین کرو کہ یہ خط تو کسی دوسرے شخص کیلئے لکھا گیا تھا، تم بادشاہ سے معلوم کروالو۔ عامل نے جواب دیا کہ بادشاہ سلامت کے حکم میں کسی اگر مگر کی گنجائش نہیں ہوتی۔ یہ کہہ کر اسے قتل کروادیا۔

دوسرے دن مقرب حسبِ معمول دربار میں پہنچا اور نصیحت بیان کی۔ بادشاہ نے متعجب ہوکر اپنے فرمان کے بارے میں پوچھا۔ اس نے کہا کہ وہ تو مجھ سے فلاں درباری نے لے لیا تھا۔ بادشاہ نے کہا کہ وہ تو تیرے بارے میں بتاتا تھا کہ تو مجھے گندہ دہن کہا کرتا ہے؟ مقرب نے عرض کی کہ میں نے تو کبھی بھی ایسا کلام نہیں کیا۔ بادشاہ نے منہ پر ہاتھ رکھنے کی وجہ دریافت کی تو اس نے عرض کی کہ اس شخص نے مجھے بہت سا لہسن کھلا دیا تھا چنانچہ میں نے پسند نہ کیا کہ اس کی بو آپ تک پہنچے۔ بادشاہ نے سارا معاملہ سمجھ کر کہا کہ اب تم نصیحت کرتے ہوئے روزانہ یہ بات بھی کہا کرو کہ انسان کی خرابی کیلئے اس کا برا ہونا ہی کافی ہے جیسا کہ اس حاسد کا حال ہوا۔ (احیاء العلوم)

## مغفرت و رحمت کا دروازہ بند ہوجانا

حاسد و کینہ ور اپنے مسلمان بھائی سے نعمت کے زوال کے متمنی ہوتے ہیں اور زوالِ نعمت کی تمنا عداوت و دشمنی کی علامت ہے اور اپنے مسلمان بھائی سے متعلق عداوت و دشمنی کا دل میں موجود ہونا انسان پر مغفرت و رحمت کے دروازے بند کروادیتا ہے جیسا کہ

☆ سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ارشاد فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمانِ عالیشان ہے کہ اللہ تعالیٰ شعبان کی پندرھویں شب میں اپنے بندوں پر خاص تجلی فرماتا ہے پھر جو استغفار (یعنی مغفرت طلب) کرتے ہیں ان کی مغفرت فرمادیتا ہے، جو رحم کی درخواست کرتے ہیں ان پر رحم فرماتا ہے اور جو عداوت رکھتے ہیں انہیں ان کی حالت پر چھوڑ دیتا ہے (یعنی نہ ان کی مغفرت ہوتی ہے اور نہ ہی ان پر رحم کیا جاتا ہے)۔ (بیہقی)

☆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہر ہفتے میں دو بار یعنی پیر اور جمعرات کو لوگوں کے اعمال نامے (بارگاہِ الٰہی میں) پیش ہوتے ہیں، ہر بندے کی مغفرت ہوتی ہے مگر وہ شخص کہ اس کے اور اس کے بھائی کے درمیان عداوت ہو ان کے متعلق کہا جاتا ہے کہ انہیں ان کے حال پر چھوڑ دو یہاں تک کہ باز آجائیں۔ (امام احمد)

چونکہ حسد میں عداوت صرف حاسد کی جانب پائی جاتی ہے لہٰذا دروازۂ مغفرت کا بند ہونا بھی فقط اسی کیلئے ہوگا۔

## دعا نا مقبول

حضرت فقیہ ابو اللیث سمرقندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ تین اشخاص ایسے ہیں کہ جن کی دعا قبول نہیں کی جاتی۔ پہلا حرام کھانے والا، دوسرا کثرت سے غیبت کرنے والا اور تیسرا وہ شخص کہ جس کے دل میں اپنے مسلمان بھائیوں سے کینہ یا حسد موجود ہو۔ (درۃ الناصحین)

## حسد سے بڑھ کر بد ترین اور نقصان دہ کوئی شے نہیں

حضرت فقیہ ابو اللیث سمرقندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ حسد سے بڑھ کر بدترین اور نقصان دہ کوئی شے نہیں کیونکہ حسد کا اثر دشمن سے پہلے خود حاسد کو پانچ چیزوں میں مبتلا کروا دیتا ہے: (۱) کبھی منقطع نہ ہونے والا غم (۲) بے اجر مصیبت (۳) نا قابلِ تعریف اور لائق مذمت حالت (٤) اللہ تعالیٰ کی ناراضگی (٥) توفیق الٰہی کے دروازے اس پر بند ہو جانا۔ (تنبیہ الغافلین)

☆ حضرت ابن سماک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ میں نے حاسد کے علاوہ کسی ظالم کو مظلوم کے ساتھ زیادہ مشابہت رکھنے والا نہ دیکھا، ہر وقت افسردہ طبیعت، پریشان خیال اور غم میں مبتلاء رہتا ہے۔ (درۃ الناصحین)

☆ حضرت حاتم اصم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ کینہ پرور دِیندار نہیں ہوتا، لوگوں کے عیب نکالنے والا عبادت گزار نہیں ہوسکتا، چغل خور کو امن نصیب نہیں ہوتا اور حاسد شخص نصرتِ خداوندی سے محروم رہتا ہے۔ (منہاج العابدین)

## عقل کا اندھا ہو جانا

حضرت امام غزالی قدس سرہ کا فرمان ہے کہ حسد کے باعث حاسد کا دل اندھا ہو جاتا ہے، یہاں تک کہ اللہ عزَّ وجل کے احکامات کو سمجھنے کی صلاحیت ختم ہو جاتی ہے۔ (منہاج العابدین)

☆ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ حاسد نہ بن تا کہ تجھے سوچنے سمجھنے کی تیزی نصیب ہو۔ (درۃ الناصحین)

## اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا دشمن کھلایا جانا

مخبرِ اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ بے شک کچھ لوگ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کے دشمن ہیں۔ عرض کی گئی یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم)! وہ کون لوگ ہیں؟ ارشاد فرمایا، وہ لوگ کہ جو اپنے مسلمان بھائیوں کی ان نعمتوں سے حسد کرتے ہیں کہ جو انہیں اللہ عزَّ وجل نے اپنے فضل و کرم سے عطا فرمائی ہیں۔ (اتحاف السادۃ المتقین)

## گناھوں میں مشغول کروادینا

**حضرت** وہب بن منبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمانِ عالیشان ہے کہ حاسد کی تین نشانیاں ہیں: (۱) جب سامنے آتا ہے تو چاپلوسی (یعنی بے جا تعریف) کرتا ہے (۲) پیٹھ پیچھے غیبت کرتا ہے (۳) جب دوسرے پر مصیبت آتی ہے تو خوش ہوتا ہے۔ (منہاج العابدین)

حسد میں پوشیدہ آفات کے جاننے کے بعد ہر سمجھ دار شخص کو چاہئے کہ اس مرض سے بچنے یا خود سے دُور کرنے کیلئے سنجیدگی کے ساتھ لائحہ عمل تیار کرے اور اس میں لحہ بھر کی بھی تاخیر نہ کرے، کیونکہ موت کا اچانک آجانا اکثر اوقات عمل کی سعادت حاصل کرنے کی راہ میں رُکاوٹ بن جاتا ہے۔ لہٰذا اس سلسلے میں سب سے پہلے یہ بات یاد رکھئے کہ انسان کے کسی بھی برائی میں مبتلاء ہونے کا کوئی نہ کوئی سبب ضرور ہوتا ہے۔ چنانچہ اگر کوئی خوش نصیب شخص آخرت کو برباد کرنے والے کسی مرض سے نجات حاصل کرنا چاہے تو اسے چاہئے کہ سب سے پہلے اس مرض کے اسباب کو جان کر انہیں دُور وختم کرنے کی کوشش کرے۔ کیونکہ جب سبب نہ رہے گا تو اس کے نتیجے میں پیدا ہونے والے فعلِ قبیح کے وجود کیلئے باقی رہنا بھی مشکل ہوجائے گا۔

**چونکہ** حسد وکینہ بھی ابتداءً انسان کے ساتھ ہی پیدا نہیں ہوتے بلکہ دولتِ احساس وشعور کے حصول کے بعد بعض وجوہات کی بناء پر علم وتوجہ نہ ہونے کے باعث بندے کو لاحق ضرور ہوجاتے ہیں۔ چنانچہ ان امراض سے نجات کیلئے بھی ایسے اسباب کا جاننا بہت ضروری ہے کہ جو ان منحوس عادات میں مبتلاء کروانے کا باعث بن جاتے ہیں۔

## حسد کے اسباب

**اگر** تھوڑا سا غور کیا جائے تو پانچ چیزیں ایسی ہیں کہ جنہیں مرضِ حسد وکینہ کی اصل کے طور پر شمار کیا جاسکتا ہے:۔

(۱) دشمنی (۲) عزت وشہرت (۳) اپنی حقارت کا احساس (٤) نعمت کے زوال کا خوف (٥) مقصود فوت ہوجانے کا خطرہ۔

### دشمنی

**جب** انسان کو کسی سے دشمنی ہوجائے تو یہ فطرتی تقاضا ہے کہ اسے اپنے دشمن کی تباہی و بربادی بہت زیادہ محبوب ہوجاتی ہے اس کے برعکس اس کا نعمتوں سے مالا مال ہونا، عزت وشہرت پانا اور حسن و جمال سے مزین ہونا حتیٰ کہ ہنسنا بھی ناگوار گزرتا ہے چنانچہ دشمنی کا پیدا ہوجانا اکثر حسد و بغض کے معرضِ وجود میں آنے کا سبب بن جاتا ہے، اسی لئے کبھی تو حاسد چاہتا ہے کہ میرے دشمن سے یہ تمام نعمتیں زائل ہوجائیں، چاہے مجھے حاصل ہوں یا نہ ہوں اور کبھی یہ تمنا ہوتی ہے کہ یہ انعامات اس سے چھن کر مجھے مل جائیں۔

**اسی** دشمنی والی علت کے سبب اہلِ کتاب مسلمانوں سے حسد کی لعنت میں گرفتار ہوئے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمانِ عالیشان ہے:۔

بہت کتابیوں نے چاہا (کہ) کاش تمہیں ایمان کے بعد کفر کی طرف پھیر دیں اپنے دِلوں کی جلن سے بعد اس کے کہ حق ان پر خود ظاہر ہوچکا ہے۔ (ترجمۂ کنزالایمان، پ۱، بقرہ:۱۰۹)

**اس** آیتِ پاک کے تحت تفسیر خزائن العرفان میں ہے ہے کہ اسلام کی حقانیت جاننے کے بعد یہود کا مسلمانوں کے کفر وارتداد کی تمنا کرنا اور یہ چاہنا کہ وہ ایمان سے محروم ہوجائیں، حسد کے طور پر تھا۔

﴿مسئلہ﴾ حسد بڑا عیب ہے ☆ حسد حرام ہے ☆ اگر کوئی شخص اپنے مال ودولت یا اثر و وجاہت سے گمراہی و بے دینی پھیلاتا ہو تو اس کے فتنے سے محفوظ رہنے کیلئے اس سے زوالِ نعمت کی تمنا حسد میں داخل نہیں اور نہ ہی حرام ہے (اس کو غیرت کہتے ہیں جیسا کہ پہلے بیان کیا جاچکا ہے)۔

مثالیں...... اس کی مثالیں موجودہ معاشرے میں ہر گلی محلے بلکہ تقریباً ہر گھر میں بکثرت دیکھی جاسکتی ہیں مثلاً اگر کسی کو اپنے کسی رشتہ دار سے عداوت ہوجائے تو انسان قرابت داری کو یکسر بھلا کر تمنا کرتا ہے کہ کاش اس کی پورے خاندان میں ناک کٹ جائے، اس کا کاروبار، زمینیں اور فصلیں وغیرہ تباہ و برباد ہوجائیں، اس کی نوکری ختم ہوجائے، اس کا ایسا ایکسیڈنٹ ہو کہ حسین وجمیل چہرہ ہی بگڑ جائے، ہاتھ پاؤں ضائع ہوجائیں، مال و دولت چوری ہوجائے، ایسا ڈاکہ پڑے کہ گھر میں پھوٹی کوڑی بھی باقی نہ رہے اور اس کے بجائے یہ تمام نعمتیں مجھے مل جائیں پھر اس کے برعکس پورے خاندان میں ہماری واہ واہ ہو، اسے ہٹا کر ہمیں مقامِ عزت پر بٹھایا جائے، یہ ترستا رہے اور ہمارے گھر میں دولت وثرت کی ریل پیل ہوجائے، اس کے بچے بھوکے اور بنیادی ضرورتوں سے بھی محروم رہیں جبکہ ہماری اولاد اچھی نعمتیں کھائے اور بہترین طریقے سے آسائشوں بھری زندگی گزارے وغیرہ وغیرہ۔

## عزت و شہرت

کبھی عزت وشہرت بھی بغض وحسد کا سبب بن جاتی ہے۔ یقیناً کسی شخص کو حاصل ہونے والی عزت وشہرت کے بھی کچھ اسباب ہوتے ہیں مثلاً علم وعمل، مال ودولت، حسن وجمال، کھیل کود، تقریر وبیان، قرأت ونعت، اعلیٰ عہدہ، ذہانت وقوی قوتِ حافظہ وغیرہ۔ چنانچہ کوئی شخص کسی مسلمان بھائی کی عزت وشہرت سے حسد میں مبتلاء ہوتا ہے تو دراصل وہ اس عزت کے سبب کے زوال کی تمنا اور اپنے لئے اس کے حصول کا ارادہ رکھتا ہے۔

﴿مثالیں﴾

☆ بعض اوقات کسی شخص کو اس کے علم کی برکت سے من جانب اللہ عزت وشہرت سے نوازا جاتا ہے۔ دِیواروں میں لگے پوسٹروں میں اکثر اس کا نام نمایاں طور پر نظر آنا، لوگوں کے مسائل دریافت کرنے کیلئے اس کی طرف رجوع کرنا، پھر اس کا کثیر تصانیف کے مصنف ہونے کا شرف حاصل کرنا، اس کے نام کے باعث کتاب کی کامیابی کا لازم ہوجانا، ہر زبان پر اس کیلئے تعریفی جملوں کا جاری ہونا، پھر عمل کے معاملے میں سنن ومستحبات تک کو اختیار کرنے کے بارے میں مشہوری اور لوگوں کا اس کے استقامتِ عمل پر اظہارِ تعجب کرنا، بعض دیگر اہل علم حضرات کے گلے میں حسد کی لعنت کا طوق ڈلوا دیتا ہے۔ اس کے کارناموں اور صلاحیتوں کا ذکر سن کر ان کے دِلوں پر برچھیاں سی چلتی رہتی ہیں اور ان کی زبردست خواہش ہوتی ہے کہ اس سے کوئی ایسی فاش غلطی ہوجائے کہ لوگوں کے دِلوں سے اس کی عظمت ومحبت بالکل ختم ہوجائے اور اس کی تمام عزت وشہرت ہمیں حاصل ہوجائے۔

☆ بعض اوقات ایک طالبِ علم اپنے فہم وحافظے کی تیزی کے باعث اپنی کلاس بلکہ پورے دارالعلوم یا اسکول یا کالج یا یونیورسٹی میں نیز اساتذۂ کرام کے درمیان عزت ووقار قائم کرنے میں کامیاب ہوجاتا ہے۔ یہ وقار ومرتبہ بھی بعض دیگر حضرات کیلئے بے حد پریشانی کا باعث بن جاتا ہے اور حسد کی آگ میں جل بھن کر ان کی خواہش ہوتی ہے کہ کسی طرح اس کی عزت ووقار ختم ہوجائے' چاہے اس کی موت کے باعث اور یا پھر کوئی ایسا حادثہ پیش آئے کہ اس کا حافظہ ہی ختم ہوجائے۔

☆ بعض اوقات ایک شخص کو اللہ عزوجل نے قرأت ونعت و بیان وتقریر کی نعمت سے نوازا ہوتا ہے۔ محافل کی کامیابی اس کی شرکت کی مرہونِ منت ہوتی ہے، لوگ پوسٹرز یا دیگر طریقوں سے اس کی آمد کے بارے میں مطلع ہوکر جوق در جوق اس کی محفل میں شریک ہوتے ہیں، اس قاری ونعت خواں ومبلغ کے کیسٹ کثیر مقدار میں فروخت ہوتے ہیں، صبح کے وقت اکثر گھروں یا دکانوں میں اسی کی کیسٹ کی آواز سنائی دیتی ہے، جب محافل و اجتماعات میں اس کی آمد کا اعلان ہوتا ہے تو لوگوں میں جوش وخروش بڑھ جاتا ہے، زبردست نعرے لگائے جاتے ہیں اور پھر سب ہمہ تن گوش ہوکر اس کی قرأت ونعت و بیان وتقریر وغیرہ کو سنتے ہیں، پھر محفل کے اختتام پر سب کی زبان سے اس کیلئے تعریفی جملے اور محفل کی کامیابی کے چرچے ہوتے ہیں۔ یہ تمام اُمور بھی بعض اوقات دیگر قاری حضرات، نعت خوانوں، مبلغین اور مقررین کو بغض و حسد میں مبتلاء کروادیتی ہیں جس کے نتیجے میں کبھی تو اس معروف شخص کی موت کی تمنا کی جاتی ہے اور کبھی اس کے گلے کی خرابی کیلئے پرخلوص دعائیں مانگی جاتی ہیں بلکہ بعض اوقات تو جادو ٹونہ کروانے سے بھی گریز نہیں کیا جاتا اور کبھی یہ آرزو بھی شدت کے ساتھ دل میں انگڑائیاں لیتی رہتی ہے کہ کاش اس کی عزت وشہرت ہمیں حاصل ہوجائے جب کہ یہ بالکل گمنام ہوجائے۔

☆ کبھی کوئی شخص اپنے حسن وجمال اور اچھے اخلاق کی بناء پر مخلوق میں نام پیدا کرنے میں کامیاب ہوجاتا ہے، اس کی اچھی عادات واوصاف کی بناء پر دیگر لوگ اس کے قرب کیلئے بے چین رہتے ہیں، یہ جہاں کھڑا ہوجائے فوراً اس کے گرد لوگوں کا مجمع لگ جاتا ہے، اس کے بہترین اندازِ گفتگو کے باعث ہر ایک اس کا گرویدہ ہوجاتا ہے، غائبانہ اس کی تعریفیں کی جاتی ہیں، اس کے اچھے اندازِ ملاقات اور نفیس طریقۂ گفتگو کو سراہا جاتا ہے، دوسروں کو ترغیب دلائی جاتی ہے کہ کم از کم ایک بار تو اس سے ضرور مل لیں وغیرہ وغیرہ۔ یہ چیزیں بھی ان اوصاف سے محروم حضرات کیلئے بے حد تکلیف ورنج وغم کا باعث بن جاتی ہیں اور ایسے حضرات اپنی باطنی گندگی کی بناء پر اپنے سیاہ دل میں اس مکروہ خواہش کی شدت پاتے ہیں کہ کاش یہ شخص کسی طرح بدنام ہوجائے، لوگ اس سے نفرت کرنے لگیں اور ان کی زبانوں پر اس کیلئے تعریفی نہیں بلکہ مذمتی جملے جاری ہوجائیں اور اس کے ساتھ ساتھ یہ تمام خصوصیات ہمیں حاصل ہوجائیں۔

☆ بعض اوقات کسی اعلیٰ عہدے پر فائز ہونے کی وجہ سے حاصل ہونے والی عزت وناموری بھی حسد وکینہ کا باعث بن جاتی ہے کیونکہ جب ایسے شخص کو خاندان میں نمایاں مقام حاصل ہوجاتا ہے، لوگ اسے اپنی دعوتوں میں بلانے اور اس کے شرکت کرلینے پر فخر محسوس کرتے ہیں، اس کے گھر میں اپنے بیٹے یا بیٹی کی شادی ہوجانے کی خواہش کا اظہار کیا جاتا ہے، اس کی نگاہوں میں کوئی مقام حاصل کرکے اپنے مطالب حل کرنے کی جستجو میں تعریفی وخوشامدی جملے کہے جاتے ہیں اور اخبارات وغیرہ میں مختلف اِداروں کے افتتاح کرنے کے سلسلے میں نمایاں طور پر اس کی تصاویر شائع ہوتی ہیں' تو اس سے بھی کثیر حضرات خصوصاً خاندان والے نتائج کی پرواہ کئے بغیر حسد جیسے گناہِ عظیم میں مشغول ہوجاتے ہیں اور ان کے قلوب میں بھی مذکورہ فاسد خواہشات زور پکڑنا شروع ہوجاتی ہیں۔

☆ اسی طرح کاروبار میں مہارت و تجربہ و کامیابی کی بناء پر بعض حضرات اپنے کاروباری سرکل میں شہرت و ناموری سے ہمکنار ہوجاتے ہیں، کسی بھی مقام پر ان کا پیسہ لگا دینا کامیابی کی ضمانت سمجھا جاتا ہے، کاروباری میٹنگز میں انہیں نمایاں مقام پر بٹھایا جاتا ہے، اس کی دی ہوئی رائے کو دوسروں پر فوقیت دی جاتی ہے، لوگ کاروباری ترقی کیلئے اس کی محنت و کامیابی کی مثالیں دیتے ہوئے اس کے طریقۂ کار کو اپنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ عزت وشہرت بھی کچھ افراد کیلئے سخت بے چینی واضطراب کا سبب بن جاتی ہے اور حسد وکینہ کے باعث ان کے کان مذکورہ شخص کی طرف سے کسی بڑی کاروباری غلطی یا ناگہانی آفات میں مبتلاء ہونے کی خبر سننے کیلئے بے چین ہوجاتے ہیں۔

☆ کبھی انسان اچھے اندازِ تدریس کی بناء پر علمی حلقوں میں مقبول ومعروف ہوجاتا ہے۔ دور دراز تک اس کے بہترین اور عام فہم طریقۂ تدریس کے چرچے سنائی دیتے ہیں، طلباء حضرات دور دور سے اکتسابِ فیض کیلئے اس کے پاس آنے میں فخر محسوس کرتے ہیں اور بعدِ فراغت اس شخص سے شاگردی کی نسبت کی بناء پر طالبِ علم عزت ووقار کی دولت سے مالا مال ہوجاتا ہے۔ یہ صورتِ حال دیگر پڑھانے والوں کیلئے بسا اوقات شدید بغض وحسد کا سبب بن جاتی ہے اور پھر بتقاضائے بشریت ان کے قلوب میں بھی مذکورہ استاذ کی تباہی و بربادی کی مکروہ خواہشیں جنم لیتی ہیں۔

☆ کبھی کسی آفس میں کام کرنے والا ایک شخص وقت کی پابندی، اپنے کام میں مکمل دلچسپی، انتھک محنت، کامل اطاعت اور چھٹیوں کے ذریعے کام سے جان نہ چھڑانے کے باعث افسر کی نگاہوں میں اپنا وقار قائم کرنے میں کامیاب ہوجاتا ہے۔ پھر ان امور کے باعث افسر کی طرف سے تعریفی جملوں کے ذریعے اس کی خدمات کا سراہا جانا، اس کی مثال پیش کرکے دوسرے کام کرنے والوں کی مذمت کرنا اور اس کی ترقی کے بارے میں واضح اشارے دینا، دیگر سست اور کام چور ماتحتین کے دل میں شدید بغض وحسد کی پیدائش کا سبب بن جاتا ہے اور ان کے مکروہ ذہن اس شخص کو کسی بھی طرح افسر کی نگاہوں سے گرانے کیلئے ناپاک منصوبہ بندیوں میں ہمہ وقت مصروف ہوجاتے ہیں۔

## اپنی حقارت کا احساس

**بعض** اوقات انسان سامنے والے کو قدرتی صلاحیتوں اور فضائل وکمالات ونعمتوں کے اعتبار سے اپنے سے کئی درجے بلند و بالا پاتا ہے اور باوجود کوشش کے اس سے آگے نکلنے یا برابر آنے میں ناکام رہتا ہے جس کی بناء پر اس کے دل میں احساسِ کمتری کا مادہ بیدار ہوجاتا ہے۔ پھر یہ احساس کمتری باطنی لحاظ سے مسلسل اس کیلئے کثیر رنج وغم کا سبب بنتا رہتا ہے جس کی وجہ سے اس کا ذہنی سکون تباہ و برباد ہوجاتا ہے اور پھر اسے شیطان کی مکاریوں کے باعث اس رنج وغم سے دُوری اور ذہنی سکون کے حصول کا واحد حل یہی سمجھ میں آتا ہے کہ کسی طرح سامنے والا مر جائے یا اپنے مرتبے سے گر جائے یا اس کی صلاحتیں اور نعمتیں کسی ناگہانی آفت کی بناء پر اس سے چھن جائیں اور یوں یہ بدنصیب حسد وکینہ کے باعث گناہوں کے دلدل میں دھنستا چلا جاتا ہے۔

﴿مثالیں﴾

☆ بعض طالب علموں کو اللہ تعالیٰ نے خصوصی صلاحیتوں سے نوازا ہوتا ہے۔ چنانچہ وہ استاد کے پڑھائے ہوئے سبق کو فوراً سمجھ جاتے ہیں اور قوتِ حافظہ کے قوی ہونے کے باعث بہت جلد یاد بھی کر لیتے ہیں۔ پھر انہیں خود اعتمادی کی ایسی دولت حاصل ہوتی ہے کہ استاد کے سامنے سبق بیان کرتے ہوئے نہ تو ان کے پیر کانپتے ہیں، نہ زبان لڑکھڑاتی ہے اور نہ ہی ذہن سے الفاظ غائب ہوتے ہیں بلکہ وہ بڑی روانی کے ساتھ سبق سنا کر استاد کی طرف سے انعام اور تعریفی جملوں کے مستحق بنتے رہتے ہیں امتحانات میں بھی اکثر نمایاں کامیابی حاصل کرتے ہیں پھر ان کی انہی خصوصیات کی بناء پر دیگر طالبِ علم ساتھی اسباق وامتحانات کی تیاری کے سلسلے میں ان کی منتیں کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اس کے برعکس بعض ایسے بھی ہوتے ہیں کہ ذہن پر پورا زور دینے کے باوجود انہیں اکثر سبق سمجھنے میں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑتا ہے پھر شروحات وغیرہ سے سمجھنے یا یاد کرنے بیٹھیں تو حافظہ ساتھ نہیں دیتا، تھوڑی سی چیز بھی بہت دیر میں اور انتہائی مختصر مدت کیلئے یاد ہوتی ہے۔ نتیجتًا خود اعتمادی مفقود رہتی ہے، سبق سناتے ہوئے ٹانگیں کانپتی ہیں، رنگ زرد پڑ جاتا ہے، زبان لڑکھڑانے لگتی ہے، خوف وشرمندگی کے باعث یاد کئے ہوئے الفاظ بھی ذہن سے نکل جاتے ہیں اور پھر اس نکمے پن کی بناء پر اکثر استاد کی طرف سے مار یا پھر الفاظ کی صورت میں مذمت کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ بقیہ کلاس کے ساتھیوں کا مذاق اُڑانا اور مار پٹنے پر طنزیہ جملے کسنا مزید دل آزاری کا سبب بن جاتی ہے اور پھر انہیں استاد کے منظورِ نظر اور قدرتی صلاحیتوں سے مالا مال طلبہ سے نفرت سی ہوجاتی ہے اور دل ان سے متعلق بغض وکینہ سے بھر جاتا ہے۔

